اُف ری شمیمِ کاکلِ شب رنگ و بوئے عود
دوشِ صبا پہ دولتِ باغِ جناں ہے آج

رندوں کے ساتھ رُوحِ دو عالم ہے رقص میں
یومِ طوافِ کعبۂ رطلِ گراں ہے آج

ہر آرزو کے فرق پہ کج ہے کلاہِ ناز
"عین الیقیں" بہشت کا وہم و گماں ہے آج

زیرِ نگیں زمیں ہے، قبضے میں آسماں
آفاق پر حکومتِ پیرِ مغاں ہے آج

ہر خشک و تر میں گونج رہی ہیں حکایتیں
ہر ذرۂ حقیر کے منہ میں زباں ہے آج

رہ رہ کے اُڑ رہا ہے مسیح و خضر کا رنگ
کیا جانئے کس لباس میں عمرِ رواں ہے آج

اے جوشؔ زلزلے میں ہے قصرِ تعیّنات
دل ماورائے قیدِ زمان و مکاں ہے آج

---

# دعوتِ کیف

وقتِ خُنک ہے شُغلِ مئے ارغواں کریں
آؤ دُعائے دولتِ پیرِ مُغاں کریں

اِک موجِ نغمہ فرش پہ ہو، ایک عرش پر
یُوں خُوں میں سفینۂ مے کو رواں کریں

ہو جائے آب آب برستی ہُوئی گھٹا
یوں آؤ صحنِ باغ میں جولانیاں کریں

حسبِ مزاج، دہر کو بخشیں حیاتِ نَو
حسبِ مُراد قاعدۂ آسماں کریں

یارو، رباب اُٹھاؤ کہ بُوندوں کی تال پر
مدحِ شرابِ کُہنہ و حُسنِ جواں کریں

جن مُعجزوں پہ کاوشِ قُدرت کو ہے غرُور
وہ مُعجزے بہ جُنبشِ رطلِ گراں کریں

ہاں پیش کر کے جوشؔ کو دُنیا کے سامنے
آؤ بلند رتبۂ ہندوستاں کریں؟

---

# ابدی شعلہ

زباں ساکت ہے لیکن تر زبانی اب بھی ہوتی ہے
لبِ خاموش سے جادو بیانی اب بھی ہوتی ہے

حدیثِ نفس کی صورت میں اکثر خود بخود پہروں
زبانِ کیف کی افسانہ خوانی اب بھی ہوتی ہے

لبِ گُل رنگ کو ہوتی ہے جنبش جب تصوّر میں
سماعت کی زمیں پر گُل فشانی اب بھی ہوتی ہے

کبھی جب عہدِ رنگینی کی راتیں یاد آتی ہیں
عروسِ شوق کی پوشاک دھانی اب بھی ہوتی ہے

بایں طغیانِ حکمت کون مانے گا کہ اس دل پر
مُسلّط ہر بلائے آسمانی اب بھی ہوتی ہے

رسُولِ شادمانی ہوں مگر چھڑتے ہیں جب نغمے
نظر سے سوزِ غم کی ترجمانی اب بھی ہوتی ہے

خُدائے خندہ ہوں لیکن جب اُن کی یاد آتی ہے
مری آنکھوں سے اشکوں کی روانی اب بھی ہوتی ہے

ترانوں سے مری محفل کو گو فرصت نہیں ملتی
مگر تنہائیوں میں نوحہ خوانی اب بھی ہوتی ہے

بہ ایں مشقِ تحمّل، بارہا خاموش راتوں میں
کسی کی یاد مرگِ ناگہانی اب بھی ہوتی ہے

خرد کا دور ہے لیکن مرے کمبخت سینے میں
جنوں کی گاہے گاہے پرفشانی اب بھی ہوتی ہے

کسی کے روئے رنگیں کی صباحت کے تصوّر میں
چمن کی چاندنی اکثر سہانی اب بھی ہوتی ہے

وفورِ یاس سے گو دل رہینِ برف و شبنم ہے
کبھی پچھلے پہر آتش فشانی اب بھی ہوتی ہے

نہ جانے جوشؔ کس ارماں میں اب تک جان باقی ہے
کہ اکثر آرزوئے زندگانی اب بھی ہوتی ہے

---

# خرابات

یہ خرابات ہے تقوے کا نہیں کام یہاں
عینِ طاعت ہے تماشائے لبِ بام یہاں

رقص کرتی ہے زمیں رات کی رنگینی میں
وجد کرتا ہے فلک صبح کے ہنگام یہاں

میکدے میں نہ ہو اے شیخِ حرم نکتہ فروش
کہ ازل سے نہیں گنجائشِ اوہام یہاں

اثرِ تربیتِ پیرِ مغاں کے قرباں
خارج از بحث ہے اندیشۂ آلام یہاں

شکرِ باری کہ علی الرّغمِ فقیہہِ خود بیں
حکمِ ایزد ہے کہ گردش میں رہے جام یہاں

میکدے کا ہے مشیّت کے اشاروں پہ مدار
جام در دست ہیں خود شرع کے احکام یہاں

طوطیِ قدس ہے اک رشتہ بپا صیدِ زبوں
طائرِ سدرہ ہے اک مرغِ تہِ دام یہاں

سایۂ زُلف سے ہے زینتِ دوشِ رنداں
ظلمتِ کفر سے ہے رونقِ اسلام یہاں

اثرِ بے بصری ہے طلبِ جاہ و نمود
ہدفِ مسخرگی ہے ہوسِ نام یہاں

گوشِ رندانِ قدح خوار ہے اور لعلِ نگار
لبِ جبریل نہیں درخورِ پیغام یہاں

کسی سورت میں بھی باقی نہیں جائے تاویل
کسی آیت میں بھی ممکن نہیں ابہام یہاں

شعلۂ عشق ہے اس راہ میں چڑھتی ہوئی دھوپ
مشعلِ عقل ہے خورشیدِ لبِ بام یہاں

منزلیں راہ میں تبدیل ہوا کرتی ہیں
رُو بہ آغاز ہی رہتا ہے ہر انجام یہاں

قیمتِ بادہ میں جو خرقہ کہ ہوتا ہے گرو
اُس پہ قربان ہیں سو جامۂ احرام یہاں

خوفِ عقبیٰ کی اُداسی کے عوض چہروں پر
کھیلتا ہے اثرِ بادۂ گلفام یہاں

اک توہّم ہے رہ و رسمِ شمارِ مہ و سال
اک تمسخر ہے نظامِ سحر و شام یہاں

ذرّے ذرّے پہ ہے اتنا ابدیّت کا جلال
وقت رہتا ہے سدا لرزہ براندام یہاں

گردِ رندانِ سیہ مست بصد عشوہ و ناز
حلقہ باندھے ہوئے رہتے ہیں گل اندام یہاں

خوابِ صد سالہ کے مانند ہے اے محرمِ راز
وقفۂ یک نفس و لغزشِ یک گام یہاں

لب ہلاتے ہی جو دنیا کو ہلا دیتے ہیں
چند ایسے بھی نکل آئیں گے خدّام یہاں

شکر ہے جوشؔ کہ اوراد و وظائف کے عوض
لب پہ ہے زمزمۂ حافظ و خیّام یہاں

---

# ساقی

اُٹھ کہ خورشیدِ کہن ہے لبِ بام اے ساقی
جلد اُٹھا عصرِ جواں سال کا جام اے ساقی

جس کی سُرخی میں تھی آمیزشِ خونِ انساں
آج اس صُبح کی ہونے کو ہے شام اے ساقی

حوریانِ ارمِ کُہنہ کے اِس دُنیا میں
اَب اُکھڑتے نظر آتے ہیں خیّام اے ساقی

ہوگا اِک تازہ شریعت کا زمانے میں نفاذ
اب رہے گا یہ حلال اور نہ حرام اے ساقی

قصرِ اجسام سے اجرامِ فلک کی جانب
چند ہی روز میں جائیں گے پیام اے ساقی

یہ ہلال آج جو دُھندلا سا نظر آتا ہے
اس کو ہونا ہے ابھی ماہِ تمام اے ساقی

# چند جرعے

## جرعۂ اوّل

تعالی اللہ شانِ بادہ خواری
نئی ہلچل، نرالی بے قراری

کوئی کروٹ سی دل ہیں لے رہا ہے
لہو میں کشتیاں سی کھے رہا ہے

یہ کس کی سن رہی ہے رُوح آہٹ
رگوں ہیں ہے مزے کی سنسناہٹ

چمکتی ہیں فضا میں بجلیاں سی
لچکتی ہے رگ و پے میں کماں سی

زہے رفتارِ خونِ زندگانی
بغیر اسبابِ شادی، شادمانی

نئی شکلیں ہیں سینے پر منقّش
مبارک امتزاجِ آب و آتش

پئے بیٹھا ہوں آج اے زاہدِ خام
شرابِ رند خوار و ساغر آشام

اِدھر ہنگامۂ صہبا پرستی
اُدھر آویزشِ تمکین و مستی

سخن کی داد خود سے پا رہا ہوں
کلی کی طرح کھلتا جا رہا ہوں

اٹھا ساغر کہ پھر آواز آئی
کہ بدمستی بہ از زہد ریائی

# جُرعۂ دوم

رگ و پے میں ہے غلطاں نوجوانی
ہر اک لمحہ ہے عُمرِ جاودانی

مری مٹھی میں ہے روحِ مہ و سال
تپاں ہے ماضی و مستقبل و حال

ترانے، وقت سے آزاد ہو کر
ہوئے ہیں ساز کے پردوں سے باہر

گھٹا سی اک سُنہری آ رہی ہے
پھُریری پر پھُریری آ رہی ہے

گراں زنجیرِ دانش، گل رہی ہے
متانت کی جوانی ڈھل رہی ہے

ہواؤں میں ہیں شاہانہ ترانے
اُبلتے ہیں گلابی سے خزانے

سُبو کی آگ سے دہکے ہُوئے ہیں
فضا میں پھُول سے مہکے ہُوئے ہیں

چمن بر دوش ہے کوئل کی کُو کُو
صُراحی در بغل پھُولوں کی خوشبو

کبھی ظلمت، کبھی انوارِ مہتاب
خُدا معلوم، بیداری ہے یا خواب

یہ کیسی طرفگی ہے آج ساقی؟
صُراحی میں ہے نورِ وجہ باقی

اُٹھا ساغر، کہ پھر آواز آئی
کہ بدمستی بہ از زُہدِ ریائی

# جُرعۂ سوم

تعالیٰ اللہ شانِ مے پرستی
گھٹا سی ہے گرجتی اور برستی

ندی ساون کی چڑھتی آرہی ہے
سوئے میخانہ بڑھتی آرہی ہے

اُٹھی ہیں جھومتی کالی گھٹائیں
گھٹائیں، شوخ، متوالی گھٹائیں

اُبلتی ہے شرابِ ارغوانی
برستا ہے مزے لے لے کے پانی

سرِ میخانہ حوریں آرہی ہیں
نگاہیں، رام رس ٹپکا رہی ہیں

ہر اک ذرّے میں جنباں ہیں زبانیں
زمیں پر لوٹتی پھرتی ہیں تانیں

فنا کی بیڑیاں پھر گل رہی ہیں!
بقا کی مشعلیں پھر جل رہی ہیں

ہر اک ذرّہ کِھلا جاتا ہے گویا
گلے آ کر، ملا جاتا ہے گویا

بڑھا جاتا ہوں، دریا ہو کہ وادی
مبارک دولتِ خود اعتمادی

ہوائیں چل رہی ہیں سنسناتی
مہکتی، سرسراتی، گنگناتی

شریعت پر تباہی آرہی ہے
مشیّت کو جماہی آرہی ہے

اُٹھا ساغر، کہ پھر آواز آئی
کہ بدمستی بہ از زہدِ ریائی

# جرعۂ چہارم

عجب شاہانہ کیفیت ہے طاری
ستاروں پر ہے میرا حکم جاری

زمیں اس وقت اِک وہم وگماں ہے
مرے شہپر کے نیچے آسماں ہے

اَبد کا نوُر رقصاں ہے جبیں پر
خلا ہے وقت کے سینے کے اندر

ہر اک لمحہ، ترانے گا رہا ہے
زمانہ یوں کمر لچکا رہا ہے

برستے ہیں فسوں پرور ترانے
اُبلتے ہیں جوانی کے فسانے

مجازی صورتوں پر ہے بحالی
حقایق ہو چکے ہیں لااُبالی

بہکتے، رقص کرتے، لڑکھڑاتے
اُٹھے ہیں مُغبچے دھومیں مچاتے

چمکتی ہیں بتوں کی بالیاں سی
فضا پر بج رہی ہیں تالیاں سی

جوانی رُوح میں اٹھلا رہی ہے
نظر پر کاکلیں بکھرا رہی ہے

نہ دل کو امتیازِ این وآں ہے
نہ خود پر بندہ ہونے کا گماں ہے

اُٹھا ساغر، کہ پھر آواز آئی
کہ بدمستی بہ از زُھدِ ریائی

# جُرعۂ پنجم

تعالی اللہ شکستِ خُود نمائی
بھرا ہے خاک میں زورِ خُدائی

فلک پر نشہ سا چھایا ہُوا ہے
زمیں کو حال سا آیا ہُوا ہے

جوانی ہے زمیں سے آسماں تک
برابر آسماں سے لامکاں تک

چمن میں فصلِ گل اٹھلا رہی ہے
ہوَا پہ عمرِ رفتہ گا رہی ہے

ہتھیلی پہ لئے ہوں گُلستاں کو
کہاں کا گلستاں، سارے جہاں کو

فلک حیرت سے مُنہ کھولے ہُوئے ہے
زمیں اُڑنے کو پر تولے ہُوئے ہے

فرشتے ہر طرف منڈلا رہے ہیں
پیامی آ رہے ہیں، جا رہے ہیں

نظر میں صُورتیں سی پھر رہی ہیں
نقابیں اُٹھ رہی ہیں، گر رہی ہیں

شریعت سے کنارا ہو چکا ہے
مشیّت کا اشارا ہو چکا ہے

جبینِ "حال" پر ہے نقشِ "ماضی"
کوئی حد بھی ہے ان بدمستیوں کی

زمانے کے بعید و متصّل، مست
دماغِ عقل پرور مست، دل مست

بقا مست و حیاتِ جاوداں مست
فنا سرشار و مرگِ ناگہاں مست

ہوائے تاک و برگِ یاسمن مست
بُتِ نوخیز و صہبائے کُہن مست

بلند و پست مست و جزو و کل مست
عنادل مست، گل چیں مست، گل مست

شگوفہ مست و مُل مست و چمن مست
زباں مست و دہاں مست و سخن مست

تدبّر مست، حکمت مست، دیں مست
عقائد مست، ظن مست و الیقیں مست

ملک مست و فلک مست و قضا مست
قمر مست و فضا مست و صبا مست

مغنّی مست، بربط مست، لے مست
سُبو کش مست، ساغر مست، مے مست

خزف مست و صدف مست و گہر مست
شرر مست و حجر مست و شجر مست

جہاں مست و زماں مست و مکاں مست
عناصر مست، جوہر مست، جاں مست

رواجِ خیر مست و رسمِ شر مست
سفالیں کُوزہ مست و کوزہ گر مست

یہ ہے بد مستیوں کا زور، ساقی
محیطِ غیب میں ہے شور، ساقی

مجھے ارض و سما سے کد نہیں ہے
وگرنہ مستیوں کی حد نہیں ہے

اگر چاہوں تو دُنیا کو ہلا دوں
زمیں کیا، آسمانوں کو نچا دُوں

فلک کیا، عرش کو بھی پست کر دُوں
خودی کیسی، خُدا کو مست کر دُوں

---

# جہاں مَیں تھا

شبِ آغوشِ چمن میں صبحِ خنداں تھی جہاں میں تھا
ہوائے سرد، موجِ آبِ حیواں تھی جہاں میں تھا

زمیں کے چہرۂ رنگین سے ایسی لَو نکلتی ہے
فلک کی شمع رہنِ طاقِ نسیاں تھی جہاں میں تھا

چمن کے صحنِ رنگیں پر حقائق یُوں برستے تھے
لبِ ہر برگ پر تفسیرِ قرآں تھی جہاں میں تھا

سحر تک شمعِ کافوری کے غم رفتار اشکوں میں
تبسّم ریزِ روحِ شبنمستاں تھی جہاں میں تھا

فرازِ ذہن کے رُومان پرور ابر پاروں میں
نظر افروز برقِ روئے تاباں تھی جہاں میں تھا

شعاعِ عارضِ افسانۂ روئے مجازی سے
حقیقت مضطر و سر در گریباں تھی جہاں میں تھا

صنم بر دوش و کُفر انگیز محرابِ کلیسا میں
حرم کی شمعِ ایمانی فروزاں تھی جہاں میں تھا

حقائق کے معطر جامعِ اضداد بستر پر
بہم خوابیدہ روحِ کُفر و ایماں تھی جہاں میں تھا

سرشتِ آدم و ابلیس تھی یُوں محوِ سرگوشی
خجل آویزشِ یزداں و شیطاں تھی جہاں میں تھا

چمن کے سرو آوارہ خس و خاشاک کے اندر
جہندہ نبضِ رعد و برق و باراں تھی جہاں میں تھا

ز راہِ معدلت کوشی زبانِ مریمِ عصمت
جنونِ ذوقِ عصیاں کی ثنا خواں تھی جہاں میں تھا

ستارے نقش بر دیوار تھے، مہتاب سکتے میں
مشیّت گوش بر آوازِ رنداں تھی جہاں میں تھا

سرشکِ گریۂ پنہاں کی ظلمت خیز تابش میں
نگارِ خندۂ عشرت غزل خواں تھی جہاں میں تھا

عروسِ وقت کی خواب آفریں آسودہ گامی سے
سبک رفتار نبضِ چرخِ گرداں تھی جہاں میں تھا

کبھی چہرے دمکتے تھے کبھی زُلفیں بکھرتی تھیں
حقیقت نیم پیدا نیم پنہاں تھی جہاں میں تھا

کسی چشمِ سیہ کے بزم آرا مست پرتو سے
ہر اک ذرّہ میں اک رُوحِ شبستاں تھی جہاں میں تھا

دہکتے مُسکراتے نیم وا غنچوں کے جھرمٹ میں
جوانی کی شکر خوابی پر افشاں تھی جہاں میں تھا

وفورِ آرزوئے جنبشِ دستِ زُلیخا میں
عروسِ یوسفیت چاک داماں تھی جہاں میں تھا

قریبِ آبِ جوئے میداں کے دُھندلے کناروں پر
محبّت کا کلیں کھولے خراماں تھی جہاں میں تھا

ملائک ہی نہ تھے سجدے میں پیشِ آدمِ خاکی
الوہیت بھی زیرِ دامِ انساں تھی، جہاں میں تھا

---

# نمازِ صبوحی

وفا شعار ہوں، ترکِ وفا نہیں کرتا
کبھی نمازِ صبوحی قضا نہیں کرتا

سوائے بادۂ دیرینہ و بُتِ نوخیز
خُدا سے اور کوئی میں دُعا نہیں کرتا

جو نامُراد کہ کرتا نہیں گُناہ کوئی
وہ حقِّ حضرتِ آدمؑ ادا نہیں کرتا

جزائے خیر کا اِس بیخودی پہ طالب ہوں
کہ مَیں تصوّرِ یومِ جزا نہیں کرتا

ہزار بار کیا عہد، ترکِ صہبا کا
مگر تبسّمِ ساقی خطا نہیں کرتا

---

# کب آئیگا؟

بالینِ غم پہ عیسیٰ دوراں کب آئے گا
معبودؔ وہ پیمبرِ درماں کب آئیگا

دل تنگ ہوں حیات کے اس دورِ فتنہ سے
یارب مرا وہ فتنۂ دوراں کب آئیگا

جس پر ہزار بار فدا جانِ میزباں
اے گردشِ زمانہ وہ مہماں کب آئیگا

چھانے لگی ہے زیست پہ تاریکیٔ اجل
آخر پیامِ چشمۂ حیواں کب آئیگا

بول اے دیارِ شوق کی پُرہول خامشی
وہ مستِ ناز و یارِ غزلخواں کب آئیگا

تکلیفِ ہوش آتشِ دوزخ سے کم نہیں
وہ خُم بدوش و میکدہ ساماں کب آئیگا

مُدت ہوئی کہ سلطنتِ جاں ہے بے خروش
وہ شہریارِ سلطنتِ جاں کب آئے گا

جنّ و بشر بتاؤ، زمین و زماں بتاؤ
اپنے گدا کے پاس وہ سُلطاں کب آئیگا

جس کے ہر اک نفس پہ چمن کے چمن نثار
یارب ادھر وہ زندہ گلستاں کب آئیگا

میرے دیارِ دوش کی جانب بشکلِ موج
وہ کاروانِ زُلفِ پریشاں کب آئیگا

ظُلمت نصیب شام کے ایوانِ تیرہ میں
یارو صفیرِ صُبحِ زرافشاں کب آئیگا

اِس اشکبار دیدۂ محرُوم کے قریب
آنسُو جو پُوچھتا تھا وہ داماں کب آئیگا

تاریکیوں میں نُور کا نِکلے گا کب جلوس
پہلوئے شب میں ماہِ درخشاں کب آئیگا

کم ہو چلی ہیں نبضِ تمنّا کی گرمیاں
اِس جُوئے سُست موج میں طُوفاں کب آئیگا

نازاں بہت ہیں دین پہ یارانِ پارسا
اِس شہر میں وہ دُشمنِ ایماں کب آئیگا

# نیازِ ناز

لو آگئیں وہ دعوتِ ایماں لئے ہوئے
شانوں پہ کفرِ زُلفِ پریشاں لئے ہوئے

رفتار، شاخِ گُل کا مٹاتی ہوئی غرور
گفتار، نغمہ ہائے بہاراں لئے ہوئے

آنکھیں، فروغِ جلوۂ رنگیں سے گلفروش
بانہیں، جمالِ خنجرِ عُریاں لئے ہوئے

تارِ نظر میں روشنیٔ صُبحِ زندگی
موجِ نفس میں چشمۂ حیواں لئے ہوئے

بکھرائے مُصحفِ رُخِ رنگیں پہ کاکلیں
کافر گھٹا کی چھاؤں میں قُرآں لئے ہوئے

ہر اک قدم پہ گوئے دو عالم سے کھیلتی
گردن کے لوچ میں خمِ چوگاں لئے ہوئے

بادِ شمال و ابرِ خراماں و موجِ گُل
ہر آب و رنگِ عالمِ امکاں لئے ہوئے

رُک جائے جسکو دیکھ کے طُغیانیوں کی سانس
آنکھوں میں وہ شباب کا طوفاں لئے ہوئے

دستِ حنا نواز میں باوصفِ نازکی
عشقِ زمانہ سوز کا داماں لئے ہوئے

رُخسار میں جلائے ہوئے شمعِ اختلاط
آنکھوں میں التفاتِ فراواں لئے ہوئے

شیریں لبوں میں حرف و حکایت کے ولولے
چشمِ سیہ میں دید کا ارماں لئے ہوئے

چہرے پہ صبحِ عشق و جوانی کی سُرخیاں
آنکھوں میں شامِ خوابِ پریشاں لئے ہوئے

جادُو بھری نگاہ میں اک داستانِ غم
غم کی جلو میں شکوۂ دوراں لئے ہوئے

آنکھوں میں عزمِ جامہ دری، دل میں خوفِ خلق
پلکوں میں پارہ پارہ گریباں لئے ہوئے

ژولیدگیٔ کاکُلِ عنبر سرشت میں
شرحِ درازیٔ شبِ ہجراں لئے ہوئے

لہجے میں، چوٹ کھائے ہُوئے دِل کی کروٹیں
آواز میں، خراشِ رگِ جاں لئے ہوئے

خُود دوش پر اُٹھائے ہُوئے کائناتِ درد
ہر دردِ کائنات کا درماں لئے ہوئے

نازِ جمالِ یار ہے حرفِ غمِ نیاز
اُٹھ جوشؔ اُٹھ، متاعِ دل و جاں لئے ہوئے

---

# ہنوز

سُن کہ آئینۂ آغاز ہے انجام ہنوز
دِل میں نشتر سا کھٹکتا ہے ترا نام ہنوز

تیری جانب سے نہ نامہ ہے نہ مُدت سے پیام
اور یہاں ہے خلشِ نامۂ و پیغام ہنوز

ہو چکی ہے ترے گھر صُبحِ سعادت طالع
اور مرے خانۂ تاریک میں ہے شام ہنوز

تُجھ میں اب ولولۂ عیش و طرب ہے بیدار
اور یہاں غم پہ مُصر ہے دلِ ناکام ہنوز

تیرے خلوت کدۂ ناز میں ہے چنگ و رباب
اور یہاں بزمِ تمنّا میں ہے کہرام ہنوز

حسبِ اوقات مُقرّر ہے ترا رامش و رنگ
اور یہاں ایک ہے رنگِ سحر و شام ہنوز

پُختہ کاری میں گرفتار ہے اب عقل تری
اور یہاں دل ہے اسیرِ ہوسِ خام ہنوز

رنگ چہرے کا اُڑاتا ہے ترا ذکر اب تک
نیند آنکھوں سے چُراتا ہے ترا نام ہنوز

اب تری ہی شمع ہے اور خلوتِ محرابِ حرم
یاں چراغاں ہے سرِ رہگذرِ عام ہنوز

تجھ کو اک عمر ہوئی بندِ وفا سے چھوٹے
جانِ محزوں ہے یہاں مُرغِ تہِ دام ہنوز

پھر سے کھوئی ہوئی توقیر کے پانے والے
دیکھ تحقیر کے شایاں ہے مرا نام ہنوز

اب ترے سر پہ نہیں ابرِ ملامت کی گرج
اور میں ہوں ہدفِ ناوکِ دُشنام ہنوز

خارج از بحث ہے اب تیرا گناہِ اُلفت
اور محبّت کا مرے دل پہ ہے الزام ہنوز

ہو چکی ہے تری ناکردہ گناہی ثابت
اور مرے جرم کا ہے غُلغلۂ عام ہنوز

داد دے اے مرے نو واردِ شہرِ ناموس
جوشؔ ہے کوچہ و بازار میں بدنام ہنوز

---

# نقشِ خیال دِل سے مِٹایا نہیں ہنوز

نقشِ خیال دل سے مٹایا نہیں ہنوز
بیدرد میں نے تجکو بھلایا نہیں ہنوز

تیری ہی زُلفِ ناز کا اب تک اسیر ہوں
یعنی کسی کے دام میں آیا نہیں ہنوز

یادش بخیر جس پہ کبھی تھی تری نظر
وہ دل کسی سے میں نے لگایا نہیں ہنوز

وہ سر جو تیری راہ گزر میں تھا سجدہ ریز
مَیں نے کسی قدم پہ جھکایا نہیں ہنوز

محرابِ جاں میں تُو نے جلایا تھا خود جسے
سینے کا وہ چراغ بُجھایا نہیں ہنوز

اُس پیکِ خاص کو جسے ٹھکرا چکا ہے تُو
اپنی نظر سے مَیں نے گرایا نہیں ہنوز

بیہوش ہو کے جلد تجھے ہوش آگیا
مَیں بدنصیب ہوش میں آیا نہیں ہنوز

دُنیا نے تجکو خوابِ گراں سے جگا دیا
لیکن مجھے کسی نے جگایا نہیں ہنوز

تو کاروبارِ شوق میں تنہا نہیں رہا
میرا کسی نے ہات بٹایا نہیں ہنور

گردن کو آج بھی تری بانہوں کی یاد ہے
یہ منتوں کا طوق بڑھایا نہیں ہنوز

مر کر بھی آئے گی یہ صدا قبرِ جوشؔ سے
بیدرد مَیں نے تجکو بھلایا نہیں ہنوز

# ہنوز یاد ہے

ہنوز یاد ہے وہ رنگِ اضطراب ترا
بھرا تھا درد کے نغموں سے جب رباب ترا

عجیب دَور تھا وہ دَور بھی جب او ظالم
لباسِ عشق میں تھا حُسنِ لاجواب ترا

جو شب کو رُوپ میں پروانے کے تھی شمع تری
سحر کو بھیس میں بُلبُل کے تھا گلاب ترا

وہ تیری پہلی مُلاقات کی رُو پہلی رات
اُدھر تھا چاند، اِدھر دیدۂ "پُر آب" ترا

کبھی خُدا کی مشیّت پہ برہمی تیری
کبھی خُود اپنی تمنّاؤں پر عتاب ترا

وہ ماہتاب کے طُوفاں میں اُلجھنیں تیری
وہ ابر و باد کی ہلچل میں اضطراب ترا

وہ ابتدائے محبّت کی تُند راتوں میں
بساطِ غم پہ مچلتا ہُوا شباب ترا

وہ آنسوؤں کے دُھندلکے میں چشمِ ناز تری
وہ کروٹوں کے تلاطم میں فرشِ خواب ترا

وہ بات بات میں چھالے کا سا تپک اُٹھنا — نظر جُھکا کے وہ لہجہ دمِ خطاب ترا
وہ میری بزمِ محبّت، وہ تیری شمعِ جمال — وہ دامِ ذرّۂ خاکی میں آفتاب ترا
وہ تیری زُلف کے خم سے مری پریشانی — وہ اپنی سانس کی خُوشبو سے پیچ و تاب ترا
وہ اضطراب کا رَوندا ہوا سکون مرا — وہ وَلولوں کا ستایا ہُوا حجاب ترا
مژہ کی طرح جھپکتا ہُوا وہ میرا سوال — وہ دل کی طرح دھڑکتا ہُوا جواب ترا

نہ پُوچھ جوشؔ سے کس درجہ تلخ و شیریں ہے
اُس التفات کے بعد اب یہ اجتناب ترا

---

# تیرا عہدِ تمنّا

۱۹۲۷ء

دِل نے بخشا تھا تقاضائے زلیخا تجھکو
یاد ہے وہ خلشِ عہدِ تمنّا تجھکو

چونکتے ہی ترے دل سے وہ دھواں اُٹھتا تھا
شبِ تاریک تھا ہر نور کا تڑکا تجھکو

نرگسِ ناز میں یوں اشک بھرے رہتے تھے
نظر آتا تھا ورقِ دہر کا دھندلا تجھکو

الاماں عشق میں اُلجھی ہوئی نیچی نظریں
دل سا ملتا تھا ہر اک شے میں دھڑکتا تجھکو

روزِ باراں میں ستاتا تھا غمِ عشق تجھے
شبِ مہتاب میں ڈستی تھی تمنّا تجھکو

ہر گھڑی میری حضوری کی تمنّا تھی تجھے
ہر نفس میری جدائی کا تھا دھڑکا تجھکو

ہائے کیا دن تھے کہ آئینے کے آگے ہر صبح
چاند سا منہ نظر آتا تھا جب اُترا تجھکو

حضرتِ خضر جہاں راہ بھٹک جاتے ہیں
عشق نے لاکے وہاں چھوڑ دیا تھا تجھکو

جب ہوا ابر کے سائے میں سنک جاتی تھی — چھیڑ دیتا تھا محبت کا تقاضا تجکو
چاندنی صحن میں جسوقت چھٹک جاتی تھی — پھونک دیتا تھا مرے عشق کا شعلا تجکو
راستے سے کوئی آواز جب آ جاتی تھی — میری آواز کا ہو جاتا تھا دھوکا تجکو
قہر ڈھاتا تھا مرا درسِ تحمّل تجھ پر — زہر لگتا تھا مرا وعدۂ فردا تجکو
کیا قیامت تھی کہ اس گل بدنی کے باوصف — روز کانٹوں پہ لُٹاتی تھی تمنّا تجکو
میں کبھی بات پہ دم بھر کے لئے غور کروں — اِتنی فرقت بھی نہ ہوتی تھی گوارا تجکو

جوشؔ سے پُوچھ کہ اب تک ہے اُسے یاد وہ دور
کہ کبھی مہر و وفا کا بھی تھا دعوے تجکو

---

محفلِ عشق میں وہ نازشِ دوراں آیا
اے گدا خواب سے بیدار کہ سُلطاں آیا

اے کلی! ناز سے کھل، بادۂ سرجوش اُبل
کہ نگارِ چمن و شاہدِ مستاں آیا

دُور اے زہد! کہ وہ زہد شکن آپہنچا
رخصت، ایماں! کہ وہ غارتگرِ ایماں آیا

خاطرِ جمع سے ہُشیار، کہ برہم ہوئی زلف
کشتیِ دل سے خبردار کہ طوفاں آیا

بوستاں! وجد میں آ، عشق! غزلخواں ہو جا
کہ گلِ سرسبد و سروِ خراماں آیا

اے چمن! عید منا، ابر ہوا گرمِ خرام
اے صبا! ناز سے چل، موسمِ باراں آیا

مژدہ اے کارگہِ بستہ، کہ ہمراہِ نسیم
پیکِ مشکیں نفسِ کاکلِ پیچاں آیا

شاد باش اے سحرِ عید، کہ بالیں پہ مری
بار با سلسلۂ زلفِ پریشاں آیا

کج کلاہی کا سر و برگ مبارک اے جوشؔ
لے پیامِ شکنِ طرۂ جاناں آیا

---

ارض و سما کو ساغر و پیمانہ کر دیا
رِندوں نے کائنات کو میخانہ کر دیا

اے حُسن! داد دے کہ تمنّائے عشق نے
تیری حیا کو عشوۂ تُرکانہ کر دیا

قرباں ترے کہ اک نگہِ التفات نے
دل کی جھجھک کو جرأتِ رِندانہ کر دیا

صد شکر درسِ حکمتِ ناحق شناس کو
ہم نے رہینِ نعرۂ مستانہ کر دیا

کچھ روز تک تو نازشِ فرزانگی رہی
آخر ہجومِ عقل نے دیوانہ کر دیا

دُنیا نے ہر فسانہ "حقیقت" بنا دیا
ہم نے حقیقتوں کو بھی "افسانہ" کر دیا

آواز دو کہ جنسِ دو عالم کو جوشؔ نے
قربانِ یک تبسُّمِ جانانہ کر دیا

نہ جانے رات کو کیا میکدے میں مشغلہ تھا — کہ ہر نفس میں قیامت کا جوش و ولولہ تھا
نگاہِ یار کی یوں اُٹھ رہی تھی جھک جھک کر — زمین رقص میں تھی آسماں پہ زلزلہ تھا
لرز رہے تھے شگوفے، تڑپ رہے تھے نجوم — چھڑا ہوا نہیں معلوم کون مسئلہ تھا
کبھی ہلال چمکتا تھا، اور کبھی خنجر — میانِ عشق و جوانی عجیب مرحلہ تھا
تپاں تھا دائرۂ خاک و عالمِ ارواح — نیاز و ناز میں کیا جانے کیا معاملہ تھا
زباں پر آئیں تو ہر حرف سے لہو ٹپکے — ہر ایک سانس میں ان ولولوں کا قافلہ تھا
دل و نگاہ میں تھی کچھ لطیف گفت و شنود — نہ جانے شکرِ کرم تھا کہ شکوہ و گلہ تھا
اُدھر تھی لرزشِ صہبا، اِدھر خرامِ نگاہ — نرالی بحث چھڑی تھی، نیا مقابلہ تھا
بساطِ خاک سے تا اوجِ ثابت و سیارہ — شمیمِ کاکلِ عنبر فشاں کا سلسلہ تھا
ترانہ ریز تھی نبضِ حیات کی جُنبش — ضمیرِ شب میں وہ پنہاں خروش و ولولہ تھا

ہزار شکر ذرا بھی کمی نہ کی اے جوشؔ
اگرچہ دیکھنے میں یار تنگ حوصلہ تھا

اُٹھی وہ گھٹا، رنگ سامانیاں کر
گہرپاشیاں کر، زرافشانیاں کر

وہ چہکے عنادل، وہ سنکیں ہوائیں
گلوں کی طرح چاک دامانیاں کر

صُراحی جُھکا، اور دُھومیں مچادے
گلابی اُٹھا، اور گل افشانیاں کر

مٹا داغِ ہوش اور مدہوش بن جا
اُٹھا جامِ زر، اور سُلطانیاں کر

نگاہوں سے برسادے ابرِ جوانی
مئے لالہ گوں سے گلستانیاں کر

سمندر پہ چل، اور الیاس بن جا
ہواؤں پہ اُڑ، اور سلیمانیاں کر

صبا کی طرح کنج میں رقص فرما
بگولوں کے مانند جولانیاں کر

سکوں پاؤں چُومے وہ ہلچل مچادے
خرد سر جُھکادے وہ نادانیاں کر

عَلم کھول کر جوشِ بدمستیوں کے
جہاں داریاں کر، جہاں بانیاں کر

اُٹھ، کہ تعمیرِ حیاتِ گزراں کچھ بھی نہیں
جز مئے ناب، سر و برگِ جہاں کچھ بھی نہیں

آ، کہ یہ وسوسۂ ارض و سما ہے بیکار
اُٹھ، کہ یہ واہمۂ سود و زیاں کچھ بھی نہیں

وہ سہی قد، لبِ ساحل جو نہ ہو گرمِ خرام
قامتِ سرو و خمِ آبِ رواں کچھ بھی نہیں

جام اُٹھا جام، کہ سرشاری و مستی کے بغیر
خندۂ حور و تماشائے جناں کچھ بھی نہیں

پرتوِ چشمِ فسوں خیزِ برہمن کے سوا
نقشِ رنگینیٔ رخسارِ بتاں کچھ بھی نہیں

فیض اُٹھا حسنِ جوانانِ چمن سے کہ ندیم
عالمِ پیر بجز وہم و گماں کچھ بھی نہیں

اُس کے نزدیک سمجھتا ہو جو اسرارِ بہار
خوفِ گلچین و غمِ بادِ خزاں کچھ بھی نہیں

جز غمِ عشق، غمِ کون و مکاں بے بُنیاد
جز دلِ شاد، متاعِ دو جہاں کچھ بھی نہیں

ایک ذرّہ بھی ہو محسوس تو سب کچھ ہے وہی
ہو نہ محسوس تو خلّاقِ جہاں کچھ بھی نہیں

مرضِ زیست کا اے جوشؔ زمانے میں علاج
جز مئے کہنہ و معشوقِ جواں کچھ بھی نہیں

---

فکر ہی ٹھہری تو دل کو فکرِ خوباں کیوں نہ ہو؟ خاک ہونا ہے تو خاکِ کوئے جاناں کیوں نہ ہو؟

دہر میں اے خواجہ ٹھہری جب اسیری ناگزیر دل اسیرِ حلقۂ گیسوئے پیچاں کیوں نہ ہو؟

زیست ہے جب مستقل آوارہ گردی ہی کا نام عقل والو! پھر طوافِ کوئے جاناں کیوں نہ ہو؟

مستیوں سے جب نہیں مستوریوں میں بھی نجات دل کھلے بندوں غریقِ بحرِ عصیاں کیوں نہ ہو؟

اک نہ اک ہنگامے پر موقوف ہے جب زندگی میکدے میں رند رقصاں و غزل خواں کیوں نہ ہو؟

جب خوشی و ناخوشی کسی کے ہاتھ میں دینا ہے ہاتھ ہمنشیں! پھر بیعتِ جامِ زرافشاں کیوں نہ ہو؟

جب بشر کی دسترس سے دور ہے حبل المتیں دستِ وحشت میں پھر اک کافر کا داماں کیوں نہ ہو؟

ایک ہے جب شورِ جہل و بانگِ حکمت کا مآل دل ہلاکِ ذوقِ گلبانگِ پریشاں کیوں نہ ہو؟

اک نہ اک رفعت کے آگے سجدہ لازم ہے تو پھر آدمی محوِ سجودِ سرو خوباں کیوں نہ ہو؟

اک نہ اک پھندے ہی میں پھنسنا ہے جب انسان کو دوش پر دامِ سیاہِ سنبلستاں کیوں نہ ہو؟

جب فریبوں ہی میں رہنا ہے تو اے اہلِ خرد لذتِ پیمانِ یارِ سست پیماں کیوں نہ ہو؟

یاں جب آویزش ہی ٹھہری ہے تو ذروں کو چھوڑ کر آدمی خورشید سے دست و گریباں کیوں نہ ہو؟

اک نہ اک ظلمت سے جب وابستہ رہنا ہے تو جوشؔ
زندگی پر سایۂ زلفِ پریشاں کیوں نہ ہو؟

ٹھنڈی ہوا ہے رقص میں ہے ابرِ بہمنی
ہاں دیر کیا ہے؟ ساقیٔ رنگیں! ہوالغنی

اِنساں، اور ہو نہ سکے خوش! اُٹھا تو جام
نادان! تیرے دل کی کلی ہے شگفتنی

ہاں چھیڑ بھی رباب کہ ہے گرمِ اختلاط
حسنِ مہِ دو ہفتہ و ابریقِ یک منی

اِس خاکداں میں جُز رُخِ محبوب و سازِ کیف
اِک چیز دیدنی ہے، نہ اِک شے شنیدنی

آ مست ہو کے ناز کو دے دعوتِ نیاز
نبضِ صنم میں گرم ہے خونِ برہمنی

اُٹھ، گوشِ دل کو قلقلِ مینا سے تیز کر
تا سُن سکے صبا کے سخن ہائے گفتنی

صہبا سے دھو نگاہ، کہ غلطاں ہے دیر سے
جاناں کے دل میں آرزوئے بُرقعہ افگنی

چھلکا چمن میں جام کہ یہ رُو بھی دیکھ لے
سبزے پہ اوس، اوس پہ مے، مے پہ چاندنی

واللہ آج ہند میں تو جوشؔ فرد ہے
رحمت خُدا کی تجھ پہ ہو اے مردِ یک فنی

---

متاعِ حلقۂ ادراک و نقدِ عالمِ ہوش — فدائے ساقیٔ ساغر بدستؔ و زلف بدوش

زمانہ ذوقِ سماعت سے پی رہا ہے شراب — سُنا رہی ہے وہ افسانہ چشمِ بادہ فروش

یہ بزمِ نیم شبی ہے، یہ وقتِ رامش و رنگ — امامِ شہر! خبردار، محتسب! خاموش

مچل رہے ہیں تلاطم شراب خانے میں — مُغنّیانِ بہار و بُتانِ عشوہ فروش

کیے ہوئے ہے زمان و مکاں سے بیگانہ — شمیمِ گل کا تلاطم، صدائے نے کا خروش

کسی جبیں سے نمایاں نہیں وبائے خرد — کسی نگاہ میں باقی نہیں ملامتِ ہوش

اُبل رہی ہیں بہاریں، برس رہی ہے شراب — مچل رہی ہے کلیجوں میں بانگِ نوشا نوش

شرابِ کہنہ و مہتاب و ساقیٔ نوخیز — چمن میں آج یہ سب نعمتیں ہیں دوش بدوش

رگوں میں بادہ ہے، پہلو میں یار، سر پہ قمر — زمیں کنیز ہے آج، آسمان حلقہ بگوش

نہ کیوں ہو مطربۂ چرخ گوش بر آواز
اِس آرزو میں کہ سُن لے کلامِ حضرتِ جوشؔ

# خمریات

آمد سحرے ندا ز میخانۂ ما
کہ اے رندِ خراباتیٔ و دیوانۂ ما
برخیز کہ پُر کُنیم پیمانہ زمے
زاں پیش کہ پُر کنند پیمانۂ ما

(خیّام)

جانے والے تم کو روکے گی کوئی
شب کے پیکِ سفر کو روکے گی کوئی
تھک کے سر زانو پہ وہ سوئے ہیں ابھی
روکے روکے سحر کو روکے گی کوئی

اے حسن ٹھہر آ کہ کب جاگے گی
صہبا تری ساغر سے چھلک جائے گی
مجھ کو تو یہ ڈر ہے کہ دلالی کیسی
انگڑائی جو لی جلد مسک جائے گی

کل رات گئے مست تھی جب موجِ نسیم
شبنم میں نہا رہی تھی پھولوں کی شمیم
اک حور نے ساغر سے نکل کر یہ کہا
میں روح ہوں شیشے کی پیمانوں کی تسنیم

انجامِ طرب کا دھیان کرتے کیوں ہو؟
پیمانۂ دل اگر غم سے چھلکتے کیوں ہو؟
تا چند یہ تشویشِ مآلِ ہستی؟
اک روز مرو گے روز مرتے کیوں ہو؟

ساقی کا ہو رنگ الگ لطف سا کرلوں
ہر شے مرتب بھی ہر اک اشارا کرلوں
آدم کا میں ناطقہ نفسی فرزند ای جوش
عصیاں سے اگر بھی نہ سر اک کرلوں

ای سہو کے حاملو! خطا کے بندو!
ای حرص کے حامیو! ہوا کے بندو!
ناچیز نے ہے یہ بول لیکن عقل؟
ڈالے کبھی ہیں تو خدا کے بندو!

اور دل کو بتاؤں کہ سب باتیں الگ کھاتی ہیں
خود کو بھی پاس سناتا نہیں باتیں آتی
بر سا عشق خوش ہے بال مسرت وقت
قدرت سے چھپا رہا ہوں باتیں آتی

دے بادہ کہ ہو عقل معطل ساقی
اک شے بھی نہیں بیان مکمل ساقی
تفصیل کی مملکت میں دل تنگ ہوا ہیں
اجمال کی سلطنت میں لے چل ساقی

افسوس ہے اے عقل سے خالی دنیا
وابستۂ ننگ بے کمالی دنیا
کیا تو بھی ہے مستانہ خرامی کے خلاف؟
اے پیٹ کے بل رینگنے والی دنیا

سجدے کا فلک کو حکم دیتا ہوں میں
بحرِ حق میں سفینہ کھینچتا ہوں میں
جس وقت سبو ہات میں آجاتا ہے
نبضِ سرزمین دیکھ لیتا ہوں میں

بیلوں پہ چمک رہی ہیں بوندیں ساقی
خوشوں سے ٹپک رہی ہیں بوندیں ساقی
دے جام کہ برگہائے سبز و تر پہ
اورے کھنک رہی ہیں بوندیں ساقی

کل موتیوں کو رول دیا ساقی نے
سونے میں بھی تول دیا ساقی نے
پینے سے کہ کھلتا نہیں مقصودِ حیات
میخانے کا در کھول دیا ساقی نے

دنیا نہیں ہیچ، زندگانی ایسی
اللہ رے اور پریشانی ایسی
یہ شاہد و بادہ جس کی راتیں گذریں
دی ہیں مشیت نے جوانی ایسی

یہ ساعت عیش ہے نہ اب صبح خوش اوقات
ایسے میں ذرا سمجھ کے کہنا کوئی بات
لوح و قلم و کرسی و عرش و افلاک
اس وقت کھڑے ہوئے ہیں باندھے ہوئے ہات

چھپی تھی ایک بات میرے دل میں
پیوستہ ہوئی حیات میرے دل میں
ساقی نے سبو دے کے اٹھایا جو رباب
گم ہو گئی کائنات میرے دل میں

یہ لذت مے صہبا یہ ضیا باری ماہ
یہ زمزمہ یہ عود یہ چشم سیاہ
کل تک تو یہیں دنیا میں تھا اور اب دیکھ
خود میری ہستی بھی یہ ہے اللہ اللہ

وہ رات گئے شراب و وصلنا ہے ہے
چھلکے پہ صبا کا چلنا ہے ہے
وہ پچھلے پہر
معشوقہ کو نیند میں سے کا وہ رہ رہ کر
آنکھوں کو تیلیوں سے ملنا ہے ہے

دل کی جانب رجوع ہوتا ہوں میں
سر تا بقدم خضوع ہوتا ہوں میں
جب مہر جبیں غروب ہو جاتا ہے
پیمانہ بکف طلوع ہوتا ہوں میں

مستی لئے آنکھ ڈوروں سے چھائے ہیں
جس طرح گرہ دہان ہو افسانے ہیں
یا جیسے یکایک ہو نزول الہام
قریب صبح کے آیا کوئی میخانے میں

اسرار زبان کھول رہے ہیں پھر تو
اے شیخ کھرے تول رہے ہیں پھر تو
اے نغمہ گراں بار گناہ سے
جیسے لب ابر ابر بول رہے ہیں پھر تو

کیا شرح کتاب زہد و عصیاں کر دوں؟
اضداد کی توضیح سے نمایاں کر دوں؟
کہتا ہے فقیہ شہر سے گو باطل
کیا حق ہے کہ شیخ کو عریاں کر دوں؟

پینے سے یہ برکت نہ رنگ پائے
ساقی! یہ طبیعت پھر نہ رنگ پائے
حلقے سے بنا رہی ہیں تسبیح یارب
اے دل سے والے الست نہ رنگ پائے

کرسی سے بلند ہے نشیمن اپنا
فردوس پہ خندہ زن ہے گلشن اپنا
کیوں کوثر و تسنیم کا جھگڑا کا نہ دو کریں؟
اچھا ہے کہ چھوڑ دوں میں یہ دامن اپنا؟

جب ہم کو نہ دیکھے وہ نظر سے ساقی
انگور سے دل لگے تو چھپ جب سے ساقی
قائل ہے کوئی چیز تو احساس لطیف
اس تیغ کی باڑھ کند کر دے ساقی

یہ ولولہ یہ شباب اللہ اللہ
یہ نہر یہ ماہتاب اللہ اللہ
کل تک تو فقط شراب کا بندہ تھا میں
اور آج ہوں خود شراب اللہ اللہ

ہے اوج ہی اوج پیش و پس اے ساقی
باقی نہیں اب کوئی ہوس اے ساقی
پیچھے ہے ہوا آسمان - ساغر توقف
وہ آگیا بابِ عرش بس اے ساقی

مسند پہ مری رباب رکھ دے ساقی
بھر کر قدحِ شراب رکھ دے ساقی
گل کر کے چراغِ علم و دانش للہ
اس طاق میں آفتاب رکھ دے ساقی

یہ کس کا تبسم ہے فضا میں ساقی؟
یہ کس کی جوانی ہے گھٹا میں ساقی؟
یہ کون بجا رہا ہے شیریں بربط
بھیگی ہوئی بارش کی ہوا میں ساقی؟

یہ زمزمہ یہ کیفِ عشق سیال
یہ وقت سے آزاد ابدیت کا جمال
مبہوت ہوئے دورِ فریبِ مہ و سال
معدوم ہوئے ماضی و مستقبل و حال

جاری ہے اس وقت سے لطیف گردشِ جام
مشہودہ ارواح سے پیغام و سلام
شق ہوئے طلسم ظلمات ابہام
روشن ہوئے وجہ ذوالجلال والاکرام

مقلوب یہ اصطلاحِ ایماں کر دے
فردوس کو زیبِ طاقِ نسیاں کر دے
ساقی ہے مغنی ہے چمن ہے نغمہ ہے
اس نقد پہ سو دو جہاں قرباں کر دے

ساقی! اب غمِ بیش و کم سے ڈرنا کیوں ہے؟
پیچ بلاؤں میں ہوں ڈرنا کیوں ہے؟
بے کون و مکاں سرکتے شانے پہ ردا
اور بیخودی میں مذاق ڈرنا کیوں ہے؟

ہر آن جگا رہی ہے قدموں کی صدا
گو ہم پہ چھپا رہی ہے قدموں کی صدا
دے جام کہ بڑھتی ہی چلی آتی ہے موت
جب سانس میں پا رہا ہوں قدموں کی صدا

حق کو بہ خوف و غم، ہر دل چاہتا ہے
باطل بہ طرب جانب، ہر نئی چاہتا ہے
لیکن یہ بزرگوار جو چپ بیٹھے ہیں
کیا قادر مطلق بھی وہی چاہتا ہے؟

کیا فائدہ، شیخ! اگر آپ سے کینے میں ہیں ہم
جنگل میں ہیں گر آپ، سفینے میں ہیں ہم
عیاش تو دونوں ہیں، اگر کم ظرف ہیں آپ
کھانے میں ہیں گر آپ، تو پینے میں ہیں ہم

پروردۂ شیون ہے یہ تکلّم میرا
فریاد کی آل ہے یہ ترنّم میرا
نالے کا اُسے کرن کہ ہوتا ہے طلوع
آنسو کے افق سے ہے یہ تبسّم میرا

# حقائق

اپنے ہی لیے کسب ہنر کرتا ہوں میں
کہتا ہوں پیش اپنی نظر کرتا ہوں میں
بندے کو اگر ناز شاعری سے ننگ سہی
اللہ کو بھی مسرور کرتا ہوں میں

اپنے ہی دماغ و دل کا مقصود ہوں میں
خود اپنے ہی دل میں ایک اپنا مسجود ہوں میں
واقف نہیں ہوں کہ سوچتے ہیں سب جی کا زیاں
سب اپنے ہی سوچنے میں بیسود ہوں میں

زمین سے کچھ اور، حکم فطرت سے کچھ اور
قانون سے کچھ اور، آدمیت سے کچھ اور
اللہ کا قول و فعل اتنا متضاد
احکام سے کچھ اور ہیں، مشیت سے کچھ اور

بت ساز ہے تو پھر کے قابل مانا
لیکن اس کو مرے برابر نہ سمجھ
پتھر کو تراش کر بنایا ہے وہ بت
میں بت کو تراش کر بنایا ہوں خدا

اپنی ہی کرامت میں خود انسان ہے آج
کل صاحب جبر تھا، حیران ہے آج
جو وقت کے اقتضا سے تھی کل اک رسم
وہ وہم ہے ارتقائے ایمان ہے آج

ہر عالم دیں پیش نگاہ، جاہل نکلا
ہر کوہ، مثال برگ کاہ، بے بس نکلا
افسوس کہ گشتہ میوہ ہائے حق کا
چھلکا جو ہٹایا تو مغز باطل نکلا

پیش کر پروردگار اس کا کرتا شیطاں
دولت اپنی نثار کرتا شیطاں
انساں کی خباثت سے جو ہوتا آگاہ
اک سجدہ نہیں ہزار کرتا شیطاں

اک قاعدہ مرا ہوا ہے اور کچھ بھی نہیں
تخئیل کا سلسلہ ہے اور کچھ بھی نہیں
کہتا ہے جسے فرشتہ انساں لیکن
اک وہم کا ارتقا ہے اور کچھ بھی نہیں

دریائے عمل میں حبابوں کو نہ دیکھ
اوراقِ چمن الٹ کتابوں کو نہ دیکھ
بیٹھے ہوئے اک ذرۂ خاک کے حضور
ڈوبے ہوئے لاکھ آفتابوں کو نہ دیکھ

ہر سانس میں سو بلائیں سہنے والے
امواجِ نفس کی رو میں بہنے والے
اللہ تری شمع کو روشن رکھے
اے گنبدِ بادیہ میں رہنے والے

صدموں میں بجائے نالہ ہائے خوں بار
جیسے ہی کہ لب پہ آئے تبسم سے دوچار
کہتی ہوئی دوڑی کہ مری جانب بچی
بس بات پہ مسکرا رہے تھے سرکار

ہر ہاتھ میں ہے تیغ جگرکاں یا رب
ہر پاؤں میں ہے زنجیر گراں ہے یا رب
مذہب کی بربادی سے دل لرزاں ہیں
انساں کی بربادی کہاں ہے یا رب

نقش قدرت چھپا دے گا دل پہ
سارا عنصر اتار دے گا دل پہ
اس سے اٹھا نہیں تجھے شوق پناہ
پھیلیں گے تو رنگ بار اپنے گا دل پہ

صد شکر کہ یہیں پہ چشم و حیا ہیں
زباں پہ درود اور سرود بھی ہیں
سو ہم بہ زباں ہیں نہ ذرہ بھی نہیں
لاکھوں موجود ہیں نہ زندہ ہیں موجود بھی ہیں

ہر سانس میں قانونِ سزا جاری ہے
ہستی نہیں اک ترس کی بیماری ہے
انساں پہ یہ زندگی ہے اک قہرِ خدا
بیچارے پہ یہ رات بہت بھاری ہے

کہنے کو تو ایک بات کہتا ہوں میں
یہ فلسفۂ حیات کہتا ہوں میں
جب میری زباں سے میں نکلتا ہے خیال
اپنے میں کائنات کہتا ہوں میں

ہنسنا بھی عجیب ہے رونا بھی عجیب
پانا بھی عجیب طرفہ بات کھونا بھی عجیب
اک قادرِ مطلق کا یہ اوصافِ حسین
ہونا بھی عجیب ہے نہ ہونا بھی عجیب

کیا پھر بھی کھونا ہی پانا ہوگا؟
پھر نازِ جدید دل کا اٹھانا ہوگا؟
سنتے ہیں کہ اے بیخودی رنج سے
پھر حشر کے دن ہوش میں آنا ہوگا!

ناگفتہ ہیں آج تک فسانے لاکھوں
لب بستہ ہے ساز ہیں ترانے لاکھوں
انسان کا دل نہ ہو اگر بندۂ یاس
ہر دم ہیں ابھی فطرت کے خزانے لاکھوں

اک لحظے کا فکر انقلاب پیدا کر لے
کھل جائے کسی پہ کتاب پیدا کر لے
ہو جائیگا صبح عارف ہر ذرّہ کا
چمک جائے کا آفتاب پیدا کر لے

ہاں اگر کوئی حیات سے سمجھا ہو یہ راز
آغاز انجام ہے تو انجام آغاز
دنیا ہے زمانہ جب ابھی کی ہوس
دل سے آتی ہے قہقہوں کی آواز

ایسا نہیں جو منافق انساں کوئی
ہو جس سے نہ بیزار و گریزاں کوئی
انسان ہی ہے در حقیقت ایسا جس سے
یزداں کوئی کہتا ہے تو شیطاں کوئی

پایۂ برتری کا اوج گرشتہ مضمون کیا ہے؟
صیقلِ پیکرِ تہذیب ایشیائی معجون یہ کیا ہے؟
ہر آن بدلنے والے انسان کے لئے
یہ جو نہ بدلنے والا قانون یہ کیا ہے؟

انصاف! ابتری کا چارہ دینے والے
احسان کو بے طمع نگاہ دینے والے
سب بندۂ طمع حشر میں دے گا تعزیر
دل کو یہ سبق گناہ دینے والے

ہر صاحبِ جبر کو جو بے بس کر دے
فطرت کی زباں کیسے زباں تر کر دے
افلاس کو کھینچتا ہے ایماں کی طرف
کمبخت مسلسل ہو تو کافر کر دے

ہر سانس کو وقفِ صد شکرانہ کر دیں
اخلاق کی کچھ عجیب حالت کر دیں
مفلس کو امیروں سے گناہ ہی گناہ
دولت اگر یہ نہ ہو تو قیامت کر دیں

# حسن و عشق

جلووں کی ہے بارگاہ میرے دل میں
غلطیدہ ہیں مہر و ماہ میرے دل میں
اس دورِ خودی میں عشق گم ہو جاتا
ملتی نہ اگر پناہ میرے دل میں

یہ سلسلۂ لامتناہی ہے کہ زلف
گہوارۂ بادِ صبح گاہی ہے کہ زلف
اے مستِ شباب دوشِ سیمیں پہ ترے
ڈھلکی ہوئی رات کی سیاہی ہے کہ زلف

ارمان تھے وہ کیا کیا نگار دل میں تیرے
مجروح تھے کس درد سے پہلو تیرے
اب لاؤں کہاں سے میں وہ راتیں افسوس
بہتے تھے مرے سے جب آنسو تیرے

انگارا ترا دہک رہا تھا ظالم
گلنار رخ پہ پیک پڑا تھا ظالم
افسوس وہ عہد شوق جب اک سیس
سینے میں ترے سے دھڑک رہا تھا ظالم

رگ رگ میں لپکتی ہے جو تیری شعلہ اب تک
واللہ کہ تھمے نہیں ہیں آنسو اب تک
اے رشک چمن جو ہم سے بچھڑا کیا تھا
ویران ہے اس دن سے وہ پہلو اب تک

پائندہ ہے اس کیول ہے جو تیرے قرباں
آشفتہ جو اس کیول ہے جو تیرے قرباں
ٹھہرے تو ہے انبیا طے عالم کا مدار
تو اپنی ادا اس کیول ہے جو تیرے قرباں

الفاظ میں غلطیدہ ہے جادو گویا
آواز بدل رہی ہے پہلو گویا
لہجے کا تڑپ ہے درد، عیاذاً باللہ
لفظوں سے ٹپک رہے ہیں آنسو گویا

آواز میں غلطاں ہیں نگاہیں گویا
گردن میری ہے تیری بانہیں گویا
اس کرب سے اٹھ رہی ہیں نیچی نظریں
آنکھوں سے نکل رہی ہیں آہیں گویا

دل سینۂ نازک میں مچل جاتا ہے
چشمہ تری آنکھوں کا ابل جاتا ہے
اللہ رے سوزِ غم کہ میرے آگے
پھولوں کا ترے رنگ بدل جاتا ہے

آجا، مرتا ہوں غم کے مارے آجا
بھیگی ہوئی رات کے شرارے آجا
اے شام کا وعدہ کرکے جانے والے
اب ڈوب رہے ہیں دیکھ تارے، آجا

ناگن بن کر مجھ کو ڈستا بادل
باراں کی گرسوں پہ برستا بادل
وہ پہلے پہل جدا ہوئے ہیں مجھ سے
اس دیس میں پیا ابکی نہ برستا بادل

چونکا ہے کوئی نگار، یا الٰہی توبہ
برسیں ہیں ڈوبا جھاڑ، یا الٰہی توبہ
سکتے ہیں پپیہے بھیرویں کی تانیں لگوایا
ہونٹوں کا خفیف ابھار، یا الٰہی توبہ

نکلی لبِ گلگوں سے جو آہ شعلہ بن کر
سینے میں آئی بسی وہ آیت بن کر
سکتی دل میں پیا کی ان کی تصویر لیے
تصویر ٹپکی ٹکی آنسو بن کر

گردن میں پیا کی پڑی نہ بانہیں تیری
ہونٹوں سے نکل سکیں نہ آہیں تیری
واللہ کہ اب مجھ پہ تبسم ہے حرام
ہنگامِ سفر کے نگاہیں تیری

پھولوں میں چھپی شوخی کا راج دیکھا میں نے
پھر فرقِ حسینوں پہ تاج دیکھا میں نے
پلٹا جو سفر سے گمرہ آل عمر کے بعد
اپنی جانب پھر آج دیکھا میں نے

کھیرے ہے ہوا ہمیں انگلستان و بہار
ہیں دونے والا ہوں اجالا و بہار
فرقت کی ابھی ہیں ابتدائی راتیں
خلوت میں نہ بیٹھے دو یار و بہار

قطروں کی یہ تانیں کہ یہ اک جل کی بہار
قرباں ترے اے نگار پیشرس کی پھوار
اللہ ری کھنکتی ہوئی آواز تری
جیسے یہ ہو جیسے پیشرس کی جھنکار

کیا آج تعارف میں لجایا کوئی
کیا جانیے کیوں سنبھل نہ پایا کوئی
ہم نے جو کہا جو بیشتر سمجھے گئے ہیں
آنکھوں کو جھکائے مسکرایا کوئی

شانوں پہ ہے جھکی ہوئی زلفوں کی لٹک
اعضا میں ہے تازہ شاخِ گل کی سی لچک
اور اس پہ یہ انگڑائی کا عالم کہ نہ پوچھ
بجلی کی ہو بادلوں میں جس طرح دھنک

گفتار میں کھل رہی ہے بیلے کی کلی
رفتار میں پڑ رہی ہے ساون کی ندی
چہرے پہ نمود و ناز آنکھوں میں غرور
سرکار نے کیا آئینہ دیکھا تھا کبھی

بدلی سے ہوا جھلک رہی ہے گویا
یا دل کی کلی چٹک رہی ہے گویا
جنبش میں ہیں یوں صبا سے زلفیں تیری
یا ایک پھوار پڑ رہی ہے گویا

اللہ ری ادا یہ زلف تری مستِ شباب
یا حلقۂ شب رنگ ہے گویا گرداب
یا آتشِ رخ کا ہے یہ دودِ پیچاں
یا نیند سے مست کا الجھا ہوا خواب

# پیرانِ ساکوس

ہندو نے اگر علم کا منبر چھوڑا
مسلم نے بھی راستی کا منبر چھوڑا
پنڈت نے اگر بنا دیا بت کو خدا
مُلّا نے خدا کو بت بنا کر چھوڑا

قبروں پہ مریدوں کو جھکاتے رہیے
دھوکے پہ سفینوں کو بچاتے رہیے
اللہ اگر روٹھ رہا ہے روٹھے
کیا اس سے غرض عرس مناتے رہیے

ہم پوچھے کہ معشوقوں کو کیا کہتے ہیں
اتنا ہی کہ بس صلِّ علیٰ کہتے ہیں
لیکن یہ غلام زادۂ ابلیس نژاد
موقع ہو تو ہر بت کو خدا کہتے ہیں

ہر رنگ میں ابلیس سزا دیتا ہے
انساں کو بہ طور دغا دیتا ہے
کہہ سکتے نہیں اگرچہ جو حیش - اُن کو
بے روح نمازوں میں لگا دیتا ہے

اے شیخ! ابلیسی نظر ہے طاعت
منعم ہوئے تو اک جبر ہے طاعت
محراب بنا دی گئی انساں کے خطیب!
اعلانِ بزرگیِ بشر ہے طاعت

جنت کے نزول پہ جان دینے والو
گندے سے پانی میں ناؤ کھینے والو
ہر چیز پہ چاہتے ہو استحق جو ہیں
اے اپنے خدا سے سود لینے والو

# متفرقات

جھکتا ہوں کبھی ریگِ رواں کی جانب
اڑتا ہوں کبھی کاہکشاں کی جانب
مجھ میں دو دل ہیں اک تو مائل بہ زمیں
اور ایک کا رخ ہے آسماں کی جانب

آئے گا نہ جانے کب زمانہ اپنا
آئے گی کتنی صدیوں ہے ترانہ اپنا
قدرت سے ملا ہے مجھکو صد حیف یہ حکم
ہر دل کو سنائے جا فسانہ اپنا

مفلس ہوں اگرچہ وارثِ فطرت ہوں میں
اسرارِ پیمبری کی دولت ہوں میں
اے کج نگہو ادب سے پیش آ
آئندہ زمانے کی امانت ہوں میں

افسردہ ہیں تو لوگ برا مانتے ہیں
ہنستے ہیں تو دوست اجنبی جانتے ہیں
چہروں کی شناخت اہلِ دنیا کو نہیں
چہروں کی قطع پہ آپ پہچانتے ہیں

کیا عمر کے ساتھ جسم ہی ڈھلتا ہے؟
کیوں تیغ کے ساتھ ذہن بھی ڈھلتا ہے؟
جذبات پیچھے وقت پہ عمر سوار
کیوں عمر سے آگے نہ نکلتا ہے؟

اب خواہشِ لذات نہیں ہو سکتی
اب دن کے سوا رات نہیں ہو سکتی
بس لے کے کھڑی رہی ہے دنیا
کہہ دو کہ ملاقات نہیں ہو سکتی

کیا درد کی داد چاہتا ہے کوئی؟
تقدیر کو یا سراہتا ہے کوئی؟
ہر گام پہ پیری ہے خفیف اک آواز
کیا زیرِ قدم کراہتا ہے کوئی؟

کچھ لطفِ شبستاں نہ اٹھایا تھا ابھی
پہلو میں پیشتر ہی سے آیا تھا ابھی
ناگاہ سحر نے آہ بھر کر پوچھا
کس بات پہ چونکیں، مسکرایا تھا ابھی؟

قائم رہے یہ طور، یہ ممکن ہی نہیں
باقی رہے یہ دور، یہ ممکن ہی نہیں
احسان کیا ہے آج جس پر تو نے
کل وہ نہ کرے جور، یہ ممکن ہی نہیں!

سادھوں کی کبھی سے ڈرتا ہوں میں
دوزخ سے نہ نار کی لگی سے ڈرتا ہوں میں
اس ظلم و بیدادری کے باوصف
دنیا! ترے آدمی سے ڈرتا ہوں میں

سمجھاؤں کس الفاظ میں تجھ کو یہ راز
اللہ رے سحر کے وقت کا سوز و گداز
اس طرح چٹکتی ہیں چمن میں کلیاں
اطفال کی ہچکیوں کی جیسے آواز

بیگانۂ ابد سے، نہیں ہوں شاید
ناواقفِ ازل، انتہا نہیں ہوں شاید
یہ طولِ حیات کی تب سب کچھ کہو!
اتنا تو نہیں ہے جتنا نہیں ہوں شاید

رقصاں ہے کہ ہر ایک روش پر سیلابِ حیات
روشن کشتے ہیں گلستاں کے آیات
سرو و سمن و سنبل و نسرین و گلاب
اللہ رے عروسِ نوبہاراں کے کلمات!

جاری ہے گلوں کے درمیاں گفت و شنود
موضوعِ مکالمت ہے انجامِ نمود
کھلتی ہوئی کلیوں پہ ہے شبنم و ضیع
اک موجِ تبسم ہے کہ اشک آلود

